کامل
تین حصے

# احکام اسلام
## عقل کی نظر میں

جس میں تمام شرعی احکام کی عقلی حکمتیں اور مصلحتیں احکام الٰہیہ کے اسرار و فلاسفی ظاہر کی گئی ہے
اور ثابت کیا ہے کہ تمام احکام شریعت عین عقل کے مطابق ہیں۔



حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا محمد اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ

مکتبہ عمر فاروق

شرماتا پس حضرت نے اپنے ہاتھ سے تین مہینے کا اور پھر زیادہ سے زیادہ چار مہینے کی مدت تک کا اشارہ کیا یعنی مرد کو چاہیے کہ تین ورنہ چار ماہ تک ضرور اپنی عورت سے ملے پس حضرت نے لشکروں کے افسروں کے نام خط لکھ کر روانہ کئے اور تاکید کی کہ کسی سپاہی کو چار ماہ سے زیادہ لشکر میں بندنہ رکھا جائے یعنی ہر سپاہی کے ہر چار ماہ کے بعد گھر پر آنے کی رخصت کا عام حکم نافذ فرمادیا۔

## وفات انبیاء کے بعد ان کی عورتوں سے اوروں کو نکاح حرام ہونے کی وجہ:

انبیاء علیہم السلام کی ارواح طیبہ کو بعد مرگ بھی قریب قریب وہی تعلق اپنے اجسام سے رہتا ہے جو قبل از مرگ تھا یہی وجہ ہے کہ ان کے اجسام مثل اجسام احیاء کے پھولتے پھٹتے نہیں چنانچہ احادیث میں موجود ہے اور یہی وجہ ہے کہ انکی ازواج مثل ازواج احیاء اوروں سے نکاح کرنے کا اختیار نہیں رکھتیں اور یہی وجہ ہے کہ انکے اموال کو مثل احیاء ان کے وارث تقسیم نہیں کر سکتے اور اسی وجہ سے حدیث لانورث کو معارض آیت یوصیکم اللہ اور آیت لاتنکحوا ازواجہ مامن بعدہ ابدا کو آیت والذین یتوفون منکم ویذرون ازواجاً نہیں کہہ سکتے کیونکہ آیت یوصیکم اللہ اور آیت والذین یتوفون کے مصداق وہ ہیں جن کی ارواح کو ان کے بدن کے ساتھ وہ تعلق نہ رہا ہو جو حالت حیات میں تھا۔ چنانچہ للرجال نصیب مماترک الوالد ان میں لفظ ترک اور آیت والذین یتوفون میں لفظ توفی اس کا شاہد ہے علیٰ ہذا آیت والیخش الذین لوترکوا من خلفھم ذریۃ ضعافا میں لفظ ترکو قرینہ مضمون معروض ہے کیونکہ جیسے مضمون توفی جس کے معنی لغوی قبض کے ہیں جب بھی چسپاں ہوتا ہے جب کہ کوئی چیز نکال لی جائے اور یہ بات یہاں اسی وقت صحیح ہو سکتی ہے کہ جب روح کو بدن سے نکال باہر کیا جائے کیونکہ الذین کا مصداق آیت والذین یتوفون میں وہی ہے اور نیز وہ نہ ہو تو جسم ہوگا اور ظاہر ہے کہ جسم مورد توفی وقت مرگ نہیں ہوتا کیونکہ وہ کہیں نکالا نہیں جاتا اسلئے بھی کہنا پڑے گا کہ ایسے لوگوں کی روح کو اپنے جسم سے وہ علاقہ نہیں رہتا جو وقت حیات تھا ایسے ہی مضمون ترک بھی گرفتاران